بقامت کہتر بہ قیمت بہتر

# حدائق الصحت

(ہومیوپیتھک فارمیسی)



93

مصنفہ

جناب زبدۃ الحکماء ڈاکٹر محمد افضل صاحب یو۔ایچ۔ایچ۔پی پنجاب یونیورسٹی

حسب تحریک

میاں عبدالعزیز صاحب منہاس بی اے وکیل گوجرانوالہ

مرغوب ایجنسی لاہور کے اہتمام سے

دسمبر ۱۹۲۱ء

میر امیر بخش پرنٹر کے کریمی پریس لاہور میں چھپا [illegible]

بار اول ...... ۱۰۰۰ ...... قیمت ۱۲

بعد از مرگِ جوانان گُل مماناد

بعد از گُل در چمن بلبل مخواناد

# نذرِ بعد از وقت

مَیں اِس ناچیز محنت کو محبّت کیساتھ مولوی محمد صالح صاحب (مرحوم و مغفور) ایم ۔ اے و مولوی فاضل وسابق ، ڈائرکٹر صیغۂ تعلیم ریاست بہاولپور کے نامِ نامی سے مزّین کرتا ہُوں ۔ میرا ایک زمانہ انکی ہمراہی میں گزرا ۔ اور بچپن کی بیساختہ پر لُطف کھیل کوُد ۔ لڑکپن کی غیر معمولی سبق آموز صحبت اور شباب کی رُوح پرور ملاقات یاد آکر دلِ پُردرد کو مُضطرب کیئے دیتی ہے ۔ شاید یہ یادگار اس سانحۂ دلفگار کے لیئے اطمینان کا بہانہ ہو

بچپن کا ساتھی افضل

# عرض غرض

اِس کتاب کے پیش کرنے سے میرا مقصد یہ ہے کہ طُلبا ہومیوپیتھک
دواسازی سے واقف ہو کر ادویات خود تیار کریں۔ اور اگر یہ کام نکر سکیں
تو جو ادویات باہر سے منگوائیں اُن کے استعمال میں غلط کاری نہ کریں
مطالب کو عام فہم عبارت میں بیان کیا گیا ہے۔ اس لئے دیباچہ میں
بھی مضمون نگاری اور دوسرے طریقہ ہائے علاج سے بیزاری کی سر و پا
کو لا اپنے سے پرہیز کرتا ہوں۔ عام ہومیوپیتھک کتب کی طرح میں اس
کتاب کو ایسا گلدستۂ بُوقلموں نہیں بنانا چاہتا جو آپ کی میز پر عارضی
حُسن و بُو سے سکّہ تو جما جائے۔ لیکن وقت پر کام نہ آسکے بلکہ بذاتہٖ
یہ ایک ایسی پھلواڑی ثابت ہو گی جس میں سے وہ تمام ثمر و گل میسّر ہو سکینگے
جنکے لئے میرے قلم نے اس مرغزار میں کاشت کی اور آپ نے جستجو۔

(۲) ہومیوپیتھک طریقۂ علاج چونکہ قدرت کے اصولوں کے مطابق
ہے۔ اسی لئے ہنیمن نے علامات کو اپنی قدرتی حالت میں مشاہدہ

کرنے کی ترغیب دی ہے - اِن حالات کو مدِّنظر رکھتے ہوئے یہ کیسے
ممکن ہو سکتا ہے کہ ہندوستان کے باشندے امریکہ کے درختوں کی
چھال اور وہاں کے جانوروں کی کھال کے ذریعہ شفایاب ہو سکیں؟ لہذا
ذہین و فہیم طلباسے استدعا ہے کہ وہ ہندوستان کی بے بہا پھلواڑی
سے باری باری ہر پھول و پتے کے خواص کو ہنیمین کی طرح آزمائیں۔
تجربہ کریں اور بتائیں کہ یورپ اور امریکہ کے دلفریب گلشن ہندوستان
کی پُر فضا گھاٹیوں اور سرسبز مرغزاروں کی نسبت اطبّاء کے تختۂ مشق
بننے کے لئے زیادہ موزوں نہیں۔ بلکہ جو امراض اس ملک کے باشندوں
میں اس آب و ہوا میں پیدا ہوتی ہیں وہ اسی زمین کی پیداوار سے زایل
ہو سکتی ہیں۔ لہذا ہونہار طلبا کوشش کریں تو بارور ہو سکتے ہیں۔

مژدہ آں گرفت جانِ برادر کہ کار کرد

---

## ہومیوپیتھک طریقۂ علاج

ہومیوپیتھک علاج مثل بالمثل کو کہتے ہیں۔ موجد نے تندرست اور صحیح الجثہ

مختلف المزاج انسانوں پر استعمال کے بعد یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچائی ہے کہ ایک دوائی زیادہ مقدار میں کھانے سے جو علامات تندرست انسانوں میں پیدا کرتی ہے اگر بالکل ویسی علامات کسی مریض میں پائی جاویں تو وہی دوا قلیل مقدار میں انکو دُور کر دیگی - لہذا اس علاج میں چند خصوصیات ہیں :-

(۱) دوائی کی قلیل ترین مقدار جس سے مریض کو نفرت نہیں ہوسکتی

(۲) جُملہ علامات کو دُور کرنا جو قدرت نے اظہار علالت کا قدرتی وسیلہ مقرّر کیا ہے -

(۳) تکرار دوائی ماسوائے خاص ضرورت کے ممنوُع ہے -

(۴) بہت حالتوں میں بدنی امراض مثل پھوڑے پھنسی - چوٹ زخم وغیرہ بلا عمل جرّاحی درست اور تندرست ہو جاتے ہیں -

(۵) عام طور پر فصد - جونکوں کا لگانا - اسہال و ادرار کی ضرورت نہیں پڑتی -

(۶) دوائی جسم میں مرض سی علامات پیدا کرتی ہے - اس لئے ہومیوپیتھک طریقے سے جسم انسان میں ایک وقت میں صرف

ایک مفرد دوائی اور وہ بھی نہایت قلیل مقدار میں داخل کرنے
کی اجازت دیجاتی ہے جس کا اثر طبیعت بہت جلد زایل کر دیتی ہے
برعکس اور طریقوں کے جنمیں مرکب ادویات کے مختلف اثرات کیلئے
جسمِ انسانی جولانگاہ بنا رہتا ہے۔
علامات۔ اسباب۔ انکی تشریح اور بیان تشخیص میٹریا میڈیکا کے شروع
میں درج ہوگا۔

## مقصد

ڈاکٹر ہنیمین نے اس طریقہ کے مقصد کی تشریح چند الفاظ میں آرگینن
کے ابتدائی فقروں میں جنہیں ہم کلیدِ ہومیوپیتھک کہہ سکتے ہیں۔ یوں
کی ہے "طبیب کا نہایت ضروری۔ تنہا مقصدِ اعلیٰ صرف مریض کو
شفایاب کرنا ہے"۔ یعنی طبیب کیلئے یہ ضروری نہیں کہ وہ مرض کے
حالات کا امتحان اور تجربہ کرتا رہ جاوے اور مریض کا کام تمام ہو
جائے یا اس کی خوش قسمتی اور بیماروں کی بدقسمتی سے اگر ڈاکٹر صاحب
کا کام چل جاوے اور نام ہو جائے تو صرف روپیہ کما لے بلکہ تمام
دنیاوی امورات سے ڈاکٹر کے لئے علاج کرنا مقدّم ہے۔

شفایاب کے الفاظ نے اُن تمام عارضی فائدونکو جو عام طور پر پیش کئے جاتے ہیں منع کر دیا اور بتا دیا کہ صحت ہونی چاہیئے اور صحت بھی کیسی "صحت کا نہایت ضروری منشا تو یہ ہے کہ وہ بہت جلدی کم وقت میں بلا تکلیف کسی قابل اعتبار اور خطرہ سے خالی طریقہ کیساتھ حاصل ہو" اس لحاظ سے وہ تمام شکایات اور نقطہ چینیاں جو ہومیوپیتھک کے برخلاف بعض مدبر کرتے ہیں رفع ہو جاتی ہیں کیونکہ قابل اعتبار اور خالی از خطرہ صرف وہی طریقہ ہو سکتا ہے جو قدرت کے واقف کاروں کے ہاتھوں میں ہو اس لئے ہومیوپیتھک ڈاکٹر کیلئے نہایت ضروری ہے کہ وہ کامل سائنسدان اور زمانۂ حال کی تمام علمیت سے بہرہ ور ہونے کے علاوہ تشخیص الامراض۔ تشریح الابدان اور علاماتِ خاصہ اور عامہ سے واقف ہو اور افعال الادویہ۔ خواص الادویہ اور ان کے مناسب موقعۂ استعمال اور علاج میں جو مشکلات درپیش ہوتی ہیں۔ ان کے دور کرنے میں کافی مہارت رکھتا ہو

یہ بھی سراسر بہتان ہے کہ ہومیوپیتھک حفظ ماتقدّم کے طریقوں اور علاج بالید یعنی عمل جرّاحی کو ملیامیٹ کرنا اور غلط راستے

پر لانا چاہتا ہے - نیز یہ بھی ایک غلط فہمی ہے کہ اس میں غذا کی
احتیاط اور حفظانِ صحت کیطرف سے غلط شعاری اختیار کیجاتی ہے
کیونکہ جیسا اوپر ذکر کیا گیا ہو میوپیتھک ڈاکٹر کسی وقت بھی اصلی
نور اور قدرتی روشنی سے عاری نہیں ہو سکتا - بلکہ تمام
وقتی معلومات سے واقفیت اس کا فرض ہے - ورنہ
نیم حکیم خطرۂ جان می باشد

۷۸۶

# حدیقہ اوّل

## ۱- ہومیوپیتھک ادویات کی سنبھال اور انکی دیکھ بھال

ہومیوپیتھک ادویات اپنا اثر خاص رُوحانی طاقت کے ذریعہ
کرتی ہیں اور جتنی مقدار دوائی کی مقرّرہ طریقہ کے ذریعہ کم کردی
جاتی ہے۔ اتنا ہی وہ روحانی لطافت کو اختیار کرکے طاقتیں
بڑھتی جاتی ہے۔ اِس لئے نہایت ضروری ہے کہ وہ قلیل ترین
ذرّہ بمقدار جو اپنے حلقۂ اثر میں خاص زبردست اثرات لئے
ہوئے ہے احتیاط اور حفاظت سے محفوظ رکھا جاوے۔ ورنہ
ایک بے حقیقت دشمن بھی اُسکو نابود کردیگا۔ اور یہ غفلت شعاری
وقت پر دھوکا دے کر طبیب کو شرمسار۔ بیمار کو ہلاک اور تیماردار کو خوار کریگی

## ۲- کارخانہ دواسازی کیسا ہو؟

کمرہ و اسباب (۱) کمرہ ہوادار۔ نہ ایسا کہ ہوا کے جھونکے آتے

رہیں اور گرد و غبار سے ادویات خراب ہوں۔

(۲) روشن ہو۔لیکن نہ ایسا کہ تیز روشنی ادویات میں اثراتِ غیر ضروریہ پیدا کر دیوے۔

(۳) خشک اور بالکل صاف۔غبار۔تیز روشنی۔سورج کی کرنوں اور دھوپ سے محفوظ ہو۔

(۴) حرارت کمرہ کی معتدل ہو۔اسباب صاف ستھرا اور نہایت ضروری۔لکڑی وغیرہ بُودار نہ ہو۔یہاں تک بُو کا لحاظ رکھا جاوے کہ تمباکو نوشی اور خوشبو کے استعمال کرنے کی کمرہ میں سخت ممانعت ہونی چاہیئے

(۵) اشیا جن سے ادویات مترتب کیجاتی ہیں۔ایک دوسرے سے الگ۔گرمی۔دھوپ۔نمی۔مٹی۔تیز روشنی سے محفوظ رکھیں۔خاصکر بُودار اشیا کو دوسروں سے بالکل الگ تھلگ رکھنا چاہیئے۔

## ۳۔سامان کی حفاظت

اگرچہ چھوت ہومیوپیتھک میں بہانہ ہے۔لیکن ادویات میں

چھوت کا مسئلہ نہایت خطرناک صورت اختیار کر چکا ہے لہذا اس امر کا خاص طور پر خیال رکھنا نہایت ضروری ہے کہ کسی طریقہ یا وسیلہ سے بالواسطہ یا بلاواسطہ ایک دوائی کا قریب یا بعید اثر دوسری دوائی میں نہ ہو - نہ برتن کے ذریعہ نہ بوتل یا کارک کے وسیلے اور نہ ہاتھ یا پانی وغیرہ کی مدد سے لہذا نتیجہ یہ ہے

کہ جو چیز خواہ کسیطرح ایک دوائی سے اثر پذیر ہوگئی ہو دوسری دوائی کے لئے استعمال نہیں کیجا سکتی - اس لئے ہر دوائی کے لئے ہر ایک سامان ہمیشہ نیا ہونا چاہئے - لیکن بڑے بڑے برتن مثلاً سِل - بٹہ - شکنجہ وغیرہ ہر ایک دوائی کے لئے بعض اوقات علیحدہ علیحدہ مہیا کرنا بہت مشکل ہوتا ہے - اس حالتمیں جن برتنوں اور سامان کو صاف کرنیکی ضرورت ہو - ان کو مفصلہ ذیل ہدایات کے مطابق صاف کرو لیکن شیشیاں و کارک ہمیشہ ہر دوائی کے لئے نئے استعمال کریں اور جو کارک میلے ہو جاویں فوراً تبدیل کر دیں - کارک عمدہ بلا سوراخ ہوں - اور

شیشیوں کا شیشہ جب تک خاص ہدایت نہ ہو رنگدار نہ ہونا چاہیئے اور جو ادویات مثل ایسڈ اور آیوڈین وغیرہ کے کارک کو خراب کردیں ۔ انکو شیشے کے ڈھکنے والی بوتلوں میں محفوظ کرو لیکن ایسا شیشہ نہ ہو کہ جو گھس کر دوائی میں داخل ہو سکے ۔

(۱) نئی شیشیاں او کارک ۔ نئی ۔ صاف ۔ سفید رنگ ۔ عمدہ قسم کا شیشہ ہونا چاہیئے ۔ اوّل ٹھنڈے پانی میں کچھ گھنٹے بھگوئیں تاکہ مٹی وغیرہ گھل جاوے پھر خوب دھوئیں ۔ بعدہٗ کھولتے پانی میں دھوئیں اور برش سے کئی دفعہ صاف کریں ۔ اسکے بعد کشید کردہ پانی سے اور بعدہٗ الکوہل سے صاف کرکے سپرٹ لیمپ کی گرمی پر خشک کریں اور ایسی جگہ رکھیں کہ گرد و غبار سے محفوظ رہیں ۔

(۲) کارک بالوں کی چھلنی میں ڈالکر کشید کردہ پانی میں دھوئیں اور ہلکے الکوہل میں ہلائیں ۔ اور معتدل حرارت پر خشک کریں ۔ گرم پانی یا بھاپ کارک کو خراب کردیتی ہے ۔ اس لئے ان کے

ساتھ کارک کو نہ دھویا جاوے -

سفوف یعنی ٹرٹوریشن کے تیار کرنے کیلئے پورسلین یا لکڑی کا سل بٹہ استعمال کریں - فارمیسی کے کارخانوں میں ہر ایک دوائی کے لئے الگ کھرل بٹہ ہونا چاہیئے جن پر نام لکھدئے جاویں لیکن عام ہومیوپیتھک ڈاکٹر تین قسم کے سل بٹے ضرور رکھیں

(۱) پورسلین کا ادویات کو پیسنے کے لئے جنمیں زبردست بُو ہو -

(۲) پارہ کے اجزا والی ادویات -

(۳) باقی تمام ادویات کے لئے -

استعمال کے فوراً بعد سرد اور پھر گرم پانی سے ریت اور برش کے ساتھ خوب صاف کریں - اور جہاں پارہ کے اجزا والی ادویات تیار کیجاویں تو نائیٹرک ایسڈ سے صاف کیا جاوے -

شکنجہ - یہ بیجوں - پودوں - ڈنٹھلوں وغیرہ کو کچلنے اور ان سے دبا کر عرق نچوڑنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے - اوّل اس شئے کو بالکل نئے کپڑے کی تھیلی میں باندھ دیا جاتا ہے - پھر شکنجہ میں دبا کر عرق نچوڑ لیا جاتا ہے -

شکنجہ ایسی ترکیب سے تیار ہونا چاہیئے کہ اس کے تمام حصّے الگ کر کے صاف کئے جاسکیں۔

۳۔ ترازو۔ تین قسم کے ہوتے ہیں۔ (۱) پیتل کے پلڑوں والے عام نسخہ جات کے تولنے کے لئے۔ (۲) شیشوں کے پلڑوں والے جو ایسی ادویات کو تولنے کے لئے استعمال کئے جاتے ہیں۔ جو کہ کاسٹک ہوں یا پانی کو جذب کریں۔ (۳) سینگ کے پلڑوں والی جسمیں شوگر آف ملک یا زہردار اشیا تولی جاویں۔ صاف کرنے کے متعلق ہدایات زیرین کافی ہونگی۔

پیمانہ دار گلاس۔ صرف کشید کردہ پانی یا الکوہل کے ماپنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ دوائی کیلئے ہرگز استعمال نہ کریں۔ جب تک ہر ایک دوائی کیلئے الگ الگ مہیا نہ کرسکیں۔

سِل بٹہ۔ پورسلین لوہا یا لکڑی کا۔ جب بہت سخت اشیا کوٹنی ہوں تو خوب پالش کردہ لوہے کے کھرل میں کوٹیں۔ لیکن اسکو زنگ سے محفوظ رکھیں۔

چھلنی۔ بالوں یا ریشمی تاروں سے تیار کیجاتی ہیں۔ اوّل الذکر

موٹے سفوف کے لیے جن سے ٹنکچر بنائے جاتے ہیں۔ آخر الذکر باریک سفوف کے لئے (ٹرٹوریشن تیار کرنے کے واسطے) شوگر آف ملک کو چھاننے کے لئے کبھی استعمال نہ کرنی چاہیئے۔

۵ چمچے۔ سینگ یا ہڈی یا ہاتھی دانت یا پورسلین کے بنے ہوئے ہوتے ہیں لیکن پورسلین کے زیادہ مفید اور کار آمد ہوتے ہیں۔

کیفیں۔ دھات کی استعمال نہ کرنی چاہئیں بلکہ شیشہ یا پورسلین کی زیادہ کار آمد ہیں۔

اس کے علاوہ چاپنگ بورڈ اور چاپنگ نائف یعنی کترنے کے لئے تختہ اور چاقو۔ تختہ مضبوط اور صاف لکڑی کا۔ اور چاقو پالش کردہ عمدہ فولاد کا ہونا چاہیئے۔

ماسوائے شیشی و کارک کے تمام وہ اشیا جو ایک دوائی سے زیادہ کے لئے استعمال کیجاتی ہیں۔ استعمال کے بعد فوراً اوّل ٹھنڈے پھر اُبلتے پانی سے خوب رگڑ کر صاف کریں اور اگر ممکن ہو سکے تو اسمیں الکوہل جلاویں۔ صفائی اس

طریقہ سے ہو کہ اس شئے کے کسی حصہ میں دوائی کا اثر باقی
نہ رہے۔ مثلاً اگر شکنجہ کو صاف کرنا ہو تو تمام حصے الگ
کرکے اوّل ریت پھر برش سے خوب صاف کریں۔ ایسطرح
دوسری اشیا مثل سل بٹے کے نہایت احتیاط سے صاف
کریں اور اس میں الکوہل جلالیں۔ تاکہ کسی طرح دوائی کا
اثر باقی نہ رہے۔

## اوزان

| | | |
|---|---|---|
| ایک گرین | .................. | (gr 1) |
| ۴۳۷½ گرین | .......... | ایک آونس (℥ 1) |
| ۱۶ آونس | .......... | ایک پونڈ (lb 1) |
| ایک منم | .......... | تقریباً ایک قطرہ (m 1) |
| ۶۰ منم | .......... | ایک سائل ڈرام (F ʒ 1) |
| ۸ سائل ڈرام | .......... | ایک سائل آونس (F ℥ 1) |
| ۲۰ سائل آونس | .......... | ایک پنٹ (O. 1) |
| ۸ پنٹ | | ایک گیلن (C. 1) |

اوزان کو پیمانے سے یہ مطابقت ہے کہ ایک قطرہ ۱۰۹ گرین کشید کردہ پانی کے برابر ہے۔ لیکن عام طور پر ہم ایک گرین کو ایک قطرہ کشید کردہ پانی اور ۲ قطرے الکوہل کے برابر لیتے ہیں

ایک چائے کی چمچی .......... ʒi

ایک چمچہ .......... ʒii

ایک ٹیبل چمچہ ........ (ʒss) یا ʒiv

---

# حدیقۂ دوم

## ادویات کے ذرائعۂ استعمال یعنی بدرقہ جات

۱۔ آبِ کشید کردہ یعنی مقطر۔

بارش جب کچھ دیر برس چکے اور ہوا صاف ہو جائے تو اس وقت خاص ہومیوپیتھک اصول سے صاف کردہ برتن میں بارش کا پانی ایسی صفائی سے اکٹھا کریں کہ بیرونی

کسی چیز کی آمیزش نہ ہو - اور قرع انبیق کے ذریعہ عرق کیطرح کشید کرلیں نیچے کا برتن تانبے کا اور اوپر کا ڈبل ٹن کا ہونا چاہیئے - اس پانی کو شیشے کے ڈھکنے والی شیشیوں میں رکھیں تاکہ گرد وغبار سے محفوظ رہے ایسی حالت میں کئی سال تک کام دے سکتا ہے -

٢ - الکوہل - آجکل ہومیوپیتھک مطلب کا خالص الکوہل ٦٠ اوور پروف یا ٩٠ فیصدی کا استعمال کے قابل ملجاتا ہے اس لئے ناخالص الکوہل کو صاف کرنے کی حاجت نہیں پڑتی - اگر ایسی حاجت پڑے تو خالص الکوہل میں اتنا کشید کردہ پانی ملا دیں کہ اسکا وزن مخصوص 0.87 یا 0.86 ہو جائے تازہ جلے چارکول کو ٹکڑے ٹکڑے کرکے انہیں ایک دو روز متواتر ہلاتے رہیں - پھر گرم پانی کے ذریعہ کشید کریں -

لیکن جو الکوہل فیوزل تیل سے خالی ہو اس کے کشید کرنیکا طریقہ اور قرع انبیق خاص قسم کے ہوتے ہیں - اور جو الکوہل اسطرح کشید کیا گیا ہو اسکو دوبارہ ٨٧ فیصدی کرے یا اسکا وزن

مخصوص 843. بنانے کے لئے آبِ کشید کردہ شامل کرنا پڑتا ہے اور ٹرالی کا ۹۵ فیصدی کا الکوہل ۸۷ فیصدی کا کیا جا سکتا ہے۔ جبکہ الکوہل کے سات حصّے لیکر ایک حصّہ پانی کشید کردہ ملالیں۔ یہ خالص ہومیوپیتھک الکوہل ہے۔

## ڈائیلیوٹ الکوہل۔

سات حصّہ الکوہل کو (جسکا وزن مخصوص 0.83 ہو) تین حصّہ کشید کردہ پانی میں ملائیں۔ وزن مخصوص 0.89 ہوگا

## سیکرم لیکٹس یا شوگر آف ملک یا لیکٹوز

یہ دودھ کی ایک جزو ہے جو کہ نباتاتی عالم میں نہایت کم پائی جاتی ہے۔ تازہ دودھ کو ٹھہرا رہنے دیتے ہیں تاکہ بالائی اوپر آجاوے۔ اس کو بلو کر بالائی نکال لیتے ہیں۔ پھر بقایا کو جوش دیکر خشک کر لیتے ہیں۔ یہی شوگر آف ملک ہے۔ اس کو پانی میں حل کرکے پھر بمطابق قاعدہ کے درست کیا جاتا ہے۔ اس کو پانی میں حل کرنے سے شربت نہیں بنا سکتے اور یہی اسکی علامت خصوصی ہے۔

جبوب ۔

یہ گنّے کی چینی سے تیار کیجاتی ہیں ۔ سفید رنگ۔ ایک جیسی مقدار ان کے نمبر ۸ سے ۸۰ تک ہیں ۔ جنکی مقدار یہ ہے ۔ ● ● ● ● ● ● ● ● ● ● ●

اقراص ۔

یہ خاص قسم کے اقراص ایک گرین دو گرین وغیرہ مقدار میں گنّے کی چینی سے بنائے جاتے ہیں ۔ لیکن چونکہ زیادہ مسامدار ہوتے ہیں اسلئے زیادہ دوائی جذب کرتے ہیں ۔ عموماً ایک قرص ایک قطرہ دوائی آسانی سے جذب کر سکتا ہے ۔ اس لئے سب سے زیادہ مفید مطلب ہے ۔

ان کے علاوہ گلیسّرین ۔ شربّت اور ایتھر بھی زیر استعمال ہیں ۔

انتباہ ۔

جبوب اور اقراص میں دوائی جذب کرنی ہو تو ایک شیشی کے ½ حصّے میں جبوب یا اقراص کو بھردیں اور اوپر

سے دوائی کے قطرے گرا کر تر کریں اچھی طرح جنبش دینے کے بعد شیشی کو کارک کے بل کھڑا کر دیں اور ۹ یا ۱۰ گھنٹے کے بعد کارک کھول کر فالتو دوائی گرا دیں یا بمطابق ارشاد ہنیمین ایک پورسلین کے گہرے برتن میں گولیاں ڈال کر دوائی ڈالیں۔ ہلا کر گولیوں کو فلٹر پیپر پر سکھا لیویں۔ احتیاط ضروری یہ ہے کہ گولیاں جب تک خشک نہ ہوں استعمال نہ کریں۔ اور نیز جو دوائی ان گولیوں کو تر کرنیکو لئے تیار کریں اس کو ڈائیلوٹ الکوہل سے نہیں بلکہ خالص الکوہل سے بنا دیں۔ ورنہ گولیاں پانی کے باعث خراب ہو جائینگی

## ۲ - دوائی اول اُس کا حاصل کرنا

دوائی - یہ ایک ایسی شے ہے جو جسم انسان میں بحالت صحت یا مرض اثر پیدا کرتی ہی + ہومیوپیتھک ادویات چار طرح حاصل کیجاتی ہیں :-

(۱) ادویات جو نباتات سے حاصل کیجا دیں -

(۲) ادویات جو حیوانات سے تیار کریں۔

(۳) جو مفردات یا کیمیاوی مرکبات سے بنائی جاویں۔

(۴) جو بیمار مواد سے نکالی جاویں۔

# ۱۔ عالم نباتات اور ادویات

عام طور پر جہاں میسّر ہو سکے تازہ پودے فارمیو کوپیا کی ہدایت کے مطابق اکھٹے کئے جاویں اور احتیاط رکھیں کہ تندرست۔ صحیح۔ خوب بڑھے ہوئے۔ صاف ستھری حالت میں جمع کئے جاویں۔ دشتی یعنی جنگلی پودوں کی صورت میں صرف اس جگہ سے اکھٹے کریں جہاں ان کی پرورش کے لئے حالات مددگار ہوں اور جہاں تجربہ کرنے والے نے باغی پیداوار کا اصرار کیا ہو صرف وہاں ہی باغی پھول حاصل کرنے چاہئیں۔ پودوں کو صبح کی کہر کے اور شبنم کے غائب ہونے کے بعد جب مطلع صاف اور خشک ہو نہایت احتیاط سے اکٹھا کرنا

چاہیئے ۔

جب پھل پھول کی ضرورت ہو تو خوب پختہ ہوں بشرطیکہ
برخلاف اس کے خاص حکم نہ ہو ۔

جب لکڑی چاہیئے تو موسم بہار سے اور کلیوں کے
کھلنے سے پہلے ۔

جب پودہ درکار ہو تو جڑھ کے پتوں سے اوپر کا حصہ لیں

چھال ۔ بلا گوند درخت سے خزاں میں اور گوند والے درخت
سے پتوں کے بڑھنے کے زمانے سے پہلے ۔

جڑھ ۔ جب تک خاص حکم نہ ہو کھود کر نکالی جاتی ہے
سالانہ پودوں میں بیج کے پکنے سے پہلے ۔ دو سالہ میں
دوسرے سال کے موسم بہار میں اور ۳ سالہ کی حالت
میں موسم خزاں میں ۔

تازہ ٹہنیاں ۔ جب اسی سال کی پیدائش ہوں ۔

---

## عالمِ حیوانات و ادویات

مثل ایپس - کینتھریس - لیکیس وغیرہ اور ادویات مواد سے جو تیار ہوتے ہیں ان کا حال الگ بیان کیا جائیگا

# حدیقہ سوم

## ۱- ترکیبِ ادویات

حالتِ اوّلی - ہومیوپیتھک میں ادویات کی دو قسمیں ہیں - ٹنکچر (سائل)، ٹرٹوریشن (سفوف) اس سے مطلب صرف یہ ہوتا ہے کہ ادویات کی تمام کارآمد قوتیں اکٹھا کر کے انکو مناسب طریقہ میں استعمال کے قابل بنایا جاتا ہے -

(۱) ٹنکچر - نباتاتی - حیوانی اور معدنی اشیا کا اثر جو سائل چیزوں میں مثل الکوہل وغیرہ کے حل کر کے بطور دوائی کے

لیا جائے - اسکو مدر ٹنکچر کہتے ہیں -

(۲) ٹرٹوریشن - معدنیات - کیمیاوی مرکب نمک - اور بعض خشک نباتاتی اشیا جب شوگر آف ملک کے ساتھ نہایت باریک ہو جاویں اور دوائی کیصورت اختیار کرلیں - ایسی حالت میں چند فوائد حاصل ہوتے ہیں جو ذیل میں درج کئے جاتے ہیں -

(۱) دوائی کے ذرّات خوب منقسم ہو سکتے ہیں -

(۲) تمام اشیا پانی میں حل ہونے کے قابل ہو جاتی ہیں -

(۳) وہ اشیا جو اصلی حالت میں دوائی کا خاص اثر نہ رکھتی ہوں اسصورت میں مؤثر ہو جاتی ہیں - لیکن پیشتر ازیں کہ ان حالتوں میں دوائی تیار کیجاوے - مفصلہ ذیل ہدایات پر عمل کرنا ضروری ہے -

(۱) تازہ پودے - اچھیطرح پہچان لیں اور اگر اکٹھا کرتے وقت کوئی چیز بیفائدہ شامل ہوگئی ہو اسکو الگ کریں اور ان کو تمام فضولیات اور گندگی سے صاف کرکے اور چاقو سے

کاٹ کر مقررّہ طریقوں کے مطابق ٹنکچر بنالیں - دیر تک
رکھ چھوڑنا جائز نہیں -

(۲) خشک پودوں کی حالت میں اگر ٹنکچر تیار کرنی ہو تو نگدہ
بنائیں ورنہ باریک سفوف کے طور پر تیار کریں -

(۳) معدنیات اور دھاتیں نیز مرکبات کیمیاوی کو خوب کوٹیں
کہ سفوف تیار ہو سکے یا دھاتوں کو پانی میں حل کر کے اکٹھی کیجاویں
لیکن ہنیمین کا وہ طریقہ جس کے ماتحت رگڑ کر ادویات حاصل
کیجاتی ہیں قابلِ اعتراض ہے - کیونکہ جس چیز سے رگڑا جاوے
اُسکے ذرات بھی ضرور شامل ہو جاتے ہیں -

## حالتِ ثانوی

### ۲ - تقلیل دوائی یا ادوّیات کی طاقت بڑھانا

معلوم ہونا چاہیئے کہ تمام ادویات کی اصل مدر ٹنکچر یا ٹریچوریشن
ہے اور ان میں بہت کم ہیں جو صرف اسی حالت میں استعمال
کے قابل ہوتی ہیں - اس لئے خاص طریقہ مجوزہ کے مطابق انکو

مزید منقسم کیا جاتا ہے۔ تاکہ تقلیل دوا کا مسئلہ حل ہو جاوے
اور اس صورت میں اس تقسیم کو انگریزی میں ڈائنامیزیشن اٹینویشن
یا پوٹینٹی ایشن کہتے ہیں۔ جو تقسیم یا تقلیل دوائی مایہ ادویات
کیصورت میں ٹنکچر سے حاصل کیجاوے اس کا خاص نام
ڈائلیوشن رکھا گیا ہے۔

اس عمل کے دو طریقے ہیں (۱) ڈیسیمل (۲) سینٹیسیمل۔
سینٹیسیمل سکیل۔ ڈاکٹر ہینمین کا ایجاد کردہ طریقہ ہے۔ اور
اونچے درجے کی ادویات کے تیار کرنے میں استعمال کیا جاتا
ہے۔ اس کا اصول یہ ہے کہ ایک طاقت کی دوائی میں
اصل دوائی کی طاقت ۱/۱۰۰ حصہ ہو۔ اور ہر دوسری طاقت
میں پہلی طاقت کی دوائی ۱/۱۰۰ حصہ ہو۔ لیکن چونکہ ٹنکچر وغیرہ
مختلف قواعد کے مطابق تیار ہوتے ہیں۔ لہذا دوائی اصلیہ
کی طاقت کم و بیش ہوتی ہے۔ اس لئے پہلی طاقت میں
اصل دوائی کا صرف اتنا جزو ملایا جاوے۔ کہ پہلی طاقت
میں صرف ۱/۱۰۰ حصہ جزو شامل ہو مثلاً اصل دوائی کی

طاقت ½ ہو تو اسحالت میں ۲ حصّہ اصل دوائی میں ۹۸ حصّے ڈائلوٹ الکوہل یا بدرقہ شامل کرکے پہلی طاقت کی دوائی تیار ہو جاویگی اسکو 1c کہینگے اسیطرح اس سے جو 2c تیار کیجاتی ہے یعنی 1c کا ایک حصّہ ۹۹ حصّے الکوہل سے ملاکر 2c تیار کر سکتے ہیں اور علیٰ ہٰذالقیاس 3c وغیرہ ایک ہزار کی طاقت تک یا زیادہ -

ڈیسیمل سکیل - ہنیمن کی حین حیات میں ہی ڈاکٹر ہیرنگ نے ایجاد کیا تھا - فرق صرف اتنا ہے کہ پہلی طاقت کی دوائی میں ⅒ اور دوسرے درجوں میں ہر پہلی دوائی کا حصّہ ایک اور ۹ حصّے ڈائلوٹ الکوہل - اسکو × سے تمیز کیا جاتا ہے مثلاً پہلی طاقت کی مذکورہ بالا دوائی بنانے میں اصل دوائی کے دو قطرے اور ۸ قطرے ڈائیلوٹ الکوہل کے = ۱۰ قطرے ×۱ کے تیار ہو گئے - اسمیں سے پھر ایک قطرہ ×۱ کا اور ۹ قطرے الکوہل وغیرہ ملانے سے ۱۰ قطرے ×2 کے اور علیٰ ہٰذالقیاس اس ×2 سے ایک قطرہ اور ۹ قطرے الکوہل وغیرہ سے ×3 بنا

لیتے ہیں یہاں تک کہ 30× یا زیادہ تک بنائی جاتی ہے۔
بعض لوگ 1× اور 2× و 1c اور 2c ڈائلوٹ الکوہل میں اور
بعد کی طاقتیں الکوہل میں تیار کرتے ہیں۔

صرف احتیاط یہ ہونی چاہیئے کہ کمرہ بو۔ تیز روشنی اور گرد و
غبار سے محفوظ ہو اور شیشی گول ۔ نئی ۔ بالکل صاف اور مقدار
میں اتنی ہو کہ دوائی اور الکوہل وغیرہ ملا کر بھی $\frac{1}{3}$ حصّہ خالی
رہے ۔ دوائی پہلے ڈالیں اور الکوہل وغیرہ بعدہٗ اور شیشی اور
کارک پر نام بمعہ پوٹنسی یعنی درجہ طاقت پہلے لکھ لیں تاکہ
غلطی نہ ہو ۔ اور دونو چیزیں ملا کر ۱۰ دفعہ زور سے جھٹکے نیچے
کیطرف اسطرح دیویں کہ داہنا ہاتھ جسمیں شیشی انگوٹھے اور انگلیوں
میں پکڑی ہو بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر زور سے جا کر ٹھکرائے۔
اب دوائی تیار ہے ہر ایک درجہ کے لئے اور دوائی کے لئے الگ
خانہ ہو اور بُو دار ادویات خاص طور پر الگ صندوقچہ میں
لکڑی کے خول میں بند رکھی جاویں ۔

ٹرٹوریشن سے دوسری طاقتوں کی ادویات بنانے کے لئے

ضروری ہے کہ کمرہ و ہوا خشک ہو مرطوب نہ ہو - نیز سِل بٹہ
بمطابق ہدایت پہلے سرد پھر گرم اُبلتے پانی کیساتھ ریت اور برش
کے ذریعہ سے اچھیطرح صاف کیا گیا ہو اور پھر اسمیں خشک کرنے
کے بعد الکوہل جلایا ہوا ہو -

ہنیمین کا مجوزہ طریقہ یہ ہی کہ پہلے ایک گرین دوائی ڈالیں اسپر
۳۳ گرین شوگر آف ملک ڈالکر خوب ملائیں اور ۶ منٹ تک بٹے
کے ساتھ جسکا سرا بلا پالش ہو خوب زور سے رگڑیں اور پھر
۴ منٹ تک سِل بٹہ سے دوائی کو اکٹھا ملائیں اور ۶ منٹ تک
پھر دوبارہ خوب رگڑیں اور ۴ منٹ تک اکٹھا کرکے ملانے کے
بعد ۳۳ گرین دیگر شوگر آف ملک ملاکر یہی عمل کریں یعنی دونو
کو خوب ملاکر ۶ منٹ تک خوب رگڑیں اور پھر ۴ منٹ تک اتار
کر اکٹھا ملاکر ۶ منٹ تک دوبارہ رگڑیں اور ۴ منٹ تک اتار کر
اکٹھا کرنے کے بعد بقایا ۳۳ گرین شوگر آف ملک ملائیں اور
سہ بارہ یہ عمل کریں حتیٰ کہ پہلی طاقت کی دوائی تیار ہوگئی اسکو
۱c لکھدیویں -

دوسرے درجہ کی طاقت کی دوائی یعنی (2c) بنانیکا قاعدہ یہ
ہے کہ 1c سے ایک گرین لیکر ۹۹ گرین شوگر آف ملک حسب قواعد
بالا ہر ۱/۳ حصہ شوگر آف ملک کا (۳۳ گرین) دو دفعہ چھ چھ منٹ
پیسا جاوے اور چار چار منٹ ملایا جاوے اور تب خوب بند
شیشی میں ڈالا جائے۔ اسیطرح 2c سے 3c اور علیٰ ہذا القیاس
اس سے زیادہ۔ صرف اتنی احتیاط کی ضرورت ہے کہ اگرچہ سفوف
پھرتی اور زور سے تیار کیجاوے لیکن نہ اتنی زور سے کہ منٹ
میں دوائی کرید کر اکٹھی نہ کیجا سکے۔

تیسرے درجہ کی سینٹیمل طاقت کی دوائی یعنی (3c) ٹرٹوریشن
یعنی سفوف سے ڈائلوشن یعنی مایہ حالتمیں تبدیل کیجا سکتی ہے
اسکا طریقہ یہ ہے۔

اسطرح متواتر رگڑ سے تیسرے درجہ کی طاقت کا سفوف ایسی
حالت میں آسکتا ہے کہ وہ مایہ چیزوں میں (پانی یا الکوحل) حل
ہوسکے یا مل جل سکے اور اسطرح مزید منقسم ہو جاوے اسکو
ہنیمین یوں بیان کرتا ہے۔

کہ ۵۰ قطرے کشید کردہ پانی کے ایک گرین تیسرے درجے کی ٹریوریشن
کے ساتھ ملاکر خوب حل کریں پھر ۵۰ قطرے الکوہل کے ملاکر شیشی
کو ۱۰ جھٹکے نیچے کیطرف دیویں - اب یہ C 4 ہے اس سے ایک
قطرہ لیکر ۹۹ قطرے الکوہل ملاویں تو 5 C اور علیٰ ہذالقیاس
6 C یا زیادہ - ہمیشہ شیشی ایسی مقدار کی ہونی چاہیئے کہ اسکا ⅓ حصہ
ضرور خالی رہے -

ڈیسیمل سکیل ٹرٹوریشن - طریقہ تو وہی ہے جو سینٹیسیمل سکیل میں
اختیار کیا جاتا ہے البتہ فرق صرف مقدار دوائی اور شوگر آف ملک
کی مناسبت کا ہے یعنی پہلی دفعہ ۱۰ گرین دوائی کے ساتھ ۳۰
گرین شوگر آف ملک اسی عمل کے ساتھ ملالیں یعنی دو دفعہ
چھ چھ منٹ رگڑیں اور چار چار منٹ کریدیں اور اسطرح ۳ دفعہ میں ۹۰ گرین
شوگر آف ملک ملائیں = ۱× پھر اسی ۱۰ گرین دوائی کو ۹۰ گرین شوگر آف ملک ۳ دفعہ میں حسب
قاعدہ بالا ملائیں اسطرح ۲× تک کرتے جاویں اور سنٹیسیمل کے C 3 کیطرح ۶× بھی مایعنی ڈائلوشن کیسی لیت
میں تیار کر سکتے ہیں - جس کا قاعدہ یہ ہو کہ ایک گرین دوائی نمبر ۶× لیکر ۵۰ قطرے
آب کشید کردہ میں حل کریں پھر پچاس قطرے الکوہل کے ڈالکر ۱۰ دفعہ

جھٹکے دیویں تو ۸× تیار ہوگئی یاد رکھیں ۷× کبھی تیار نہیں کرنی چاہیئے نہ ہی ہوسکتی ہے ۔ البتہ اس کے بعد ۸× کا ایک قطرہ اور ۹ قطرے الکوہل حسب قاعدہ ملاکر ۱۰ قطرے ۹× تیار ہو سکتے ہیں اور اسیطرح اس سے ۱۵× وغیرہ

نوٹ ۔ یاد رکھو چونکہ قطرے سب چیزوں کے مقداریں برابر نہیں ہوتے ۔ اس لئے پیمانے میں منم پیمائش کریں تو اچھا ہے اوزان میں دیکھیں کہ الکوہل اور پانی کے قطروں میں فرق ہوتا ہے اس لئے ہمیشہ پانی اور الکوہل پیمانہ دار گلاس میں پیمائش کرنے چاہئیں ۔ جسپر پانی اور الکوہل کے منم کی مقدار کے نشانات لگے ہوئے ہوتے ہیں۔

# حدیقۂ چہارم

ٹنکچر ۔ سالیوشن ۔ پوٹینسیز اور ٹرٹوریشن خاص اصولوں اور قاعدوں کے ماتحت تیار ہوتے ہیں ۔ جنکو تشریحاً سہولیت کے لئے درج کیا جاتا ہے ۔

مدر ٹنکچر - پودوں یا پودوں کے حصوں سے (جڑھ - چھال
پھل پھول یا پتے) سے تیار کیا جاتا ہے کیونکہ انکے نچوڑ میں تمام
کام کرنیوالے اجزا موجود ہوتے ہیں - اور اسی لئے اسکو ادر جنیل ڈرگ
یا مدر ٹنکچر یا امُ الدوا یا اصل دوا کہتے ہیں -
الکوہل صرف اسکو محفوظ رکھنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے -
(۱) حیوانات اور نباتات جو ٹنکچر کی صورت میں تیار کئے جاتے
ہیں - ان کی بلحاظ ترکیب چار نوع ہیں: پہلی تین تازہ پودوں
کے اور چوتھی حیوانات اور خشک پودوں کے متعلق -

## نوعِ اوّل ٹنکچر

اسمیں زیادہ تر وہ یورپین پودے شامل ہیں جنمیں رس زیادہ
مقدار میں پائی جاتی ہے اسمیں رس اور الکوہل کی مقدار برابر ہوتی
ہے -
طریقہ و ترکیب - تازہ پودوں کو ایک عمدہ پالش والے -
فولادی چاقو کے ساتھ بورڈ پر کترا کرکے اور لکڑی کے سل میں نگدہ

بناکر نہی پھٹیلی میں باندھکر پریس کے ذریعہ رسانکال لیں رس کو شیشے کے جار میں ڈالکر ہموزن الکوہل شامل کریں اور جلدی جلدی ہلائیں خوب بند کر کے تاریک خشک جگہ میں ۸ روز رکھیں تب فلٹر کر لیں

مقدار طاقت دوائی ٹینکچر ½

**پوٹینسی الیشن** ۔ یا طاقت کا بڑھانا ۔

**سینٹیسیمل سکیل** ۔ ۲ منم ٹنکچر + ۹۸ منم ڈائیلوٹ الکوہل = ۱c

۱ منم ۱c کا + ۹۹ منم ..... الکوہل = ۲c

ہر لبعد کا درجہ اس سے پہلے درجہ کا ایک منم + ۹۹ منم الکوہل ملانے سے تیار کیا جاتا ہے ۔

(ب) **ڈیسیمل سکیل** ۔ ۲ منم ٹنکچر اور ۸ منم ڈائیلوٹ الکوہل = ۱×

۱ منم ۱× اور ۹ منم ڈائیلوٹ الکوہل = ۲×

ہر لبعد کا درجہ اس سے پہلے درجہ کا ایک منم ۹ منم الکوہل کے ساتھ ملانے سے تیار کیا جاتا ہے ۔ (بعض 3× بھی ڈائلوٹ الکوہل سے بناتے ہیں)

# نوعِ دوئم ٹنکچر

عموماً یورپین پودے جنمیں عرق یعنی رس کم ہوتا ہے انکا ٹنکچر ۲ حصّہ الکوہل اور ۳ حصّہ پودا ملاکر حاصل کیا جاتا ہے جسکا طریقہ یہ ہے۔

ترکیب۔ خوب باریک کیا ہُوا تازہ پودا یا اس کا کچھ حصّہ تولا جاتا ہے اور ہر تین حصّہ پودے کے عوض دو حصّے الکوہل لیا جاتا ہے۔ اس الکوہل کا کچھ حصّہ ملاکر نگدہ بنایا جاتا ہے۔ پھر بقایا الکوہل ڈالکر اسمیں ملاؤ اور کپڑے میں سے نچوڑ دو۔ اسکو ۸ روز تک کسی تاریک خنک کمرے میں ٹھہرائے رکھو پھر فلٹر کرو۔ طاقت ٹنکچر = $\frac{1}{2}$

اسکی پوٹینسٹی الیشن یا طاقت کا بڑھانا بالکل نوعِ اوّل کیطرح ہے۔

# نوعِ سوم ٹنکچر

تمام امریکن اور بعض یورپین پودے ÷ اسمیں دُگنا الکوہل استعمال کیا جاتا ہے۔

ترکیب۔ تازہ پودوں کا کُتر اکوٹ کر نگدہ بناؤ۔ تولکر دگنا الکوہل

لو۔ اسمیں سے ½ حصہ الکوہل ملا کر نگدہ بناؤ۔ اور بعدہٗ باقی کا
الکوہل بھی خوب ملا لو۔ اور شیشی میں ڈالکر ۸ دن تاریک خُنک
کمرے میں رہنے دو پھر چھان کر فلٹر کرو۔ جو دوائی حاصل
ہوگی اس کی ڈرگ پاور یا طاقت دوائی ½ رہجاویگی۔

## پوٹینسی الیشن یا ورجوں کا بڑھانا

سینٹیسیمل۔ ٹنکچر ۲ منم اور ڈائیلوٹ الکوہل ۹۸ منم = c ۱

c ۱ کا ۱ منم اور ..... الکوہل ۹۹ منم = 2c

ہر بعد کی پوٹنسی یعنی طاقت کی دوائی اس سے پہلی طاقت کی دوائی
کے ایک قطرے اور ۹۹ قطرے الکوہل سے تیار کیجاتی ہے۔

ڈیسیمل۔ ٹنکچر ۲ منم اور ڈائیلوٹ الکوہل ۸ منم = ۱×

۱ منم ۱× کا + ڈائیلوٹ الکوہل ۹ منم = 2×

ہر بعد کی پوٹنسی یعنی طاقت کی دوائی اس سے پہلی طاقت کی
دوائی کے ایک قطرے اور ۹ قطرے الکوہل کے ملانے سے تیار
کیجاتی ہے۔

# نوع چہارم ٹنکچر

اس میں خشک پودے اور تازہ یا خشک جانور شامل ہیں اور ٹنکچر پانچ گنا الکوہل کے شمول سے تیار ہوتا ہے۔

ترکیب - اگر خشک ہے تو باریک کرو اگر تر ہے تو نگدہ بناؤ تولو اور پانچ گنا الکوہل ملاؤ - اور اس مرکب کو ۱۴ روز تک سیاہ خنک کمرے میں رہنے دو - دن میں دو دفعہ خوب ہلاؤ - تب اس کو چھان کر فلٹر کرو - اسکی قوتِ دوائی یعنی ڈرگ پاور کی مقدار ۱/۱۵

## پوٹینسٹی الیشن یا درجہ کا بڑھانا

سینٹیسمل - ۱۰ منم ٹنکچر میں ۹۰ قطرے ..... الکوہل = ۱c

۱c کے ۱ منم میں ۹۹ قطرے .... الکوہل = 2c

اور ہر بعد کی طاقت کی دوائی اپنے پہلے کی طاقت کی دوائی کے ایک قطرے سے ۹۹ قطرے الکوہل ملانے سے تیار ہوسکتی ہے۔

ڈیسیمل - چونکہ ٹنکچر میں دوائی کی طاقت آگے ہی ۱/۱۰ حصہ ہے اس لئے اسکو ۱x سے تعبیر کیا جاویگا - اور اس کے ایک منم کو

۹ منم . . . . . . الکوہل کے ساتھ ملانے سے ×2 بنجاویگا - اور تمام
بعد کی طاقت حسب معمول پہلی طاقت کے ایک قطرہ کو ۹ قطرے
الکوہل کیساتھ ملانے سے بنائی جاتی ہے -

## II ٹنکچر جو بلحاظ بناوٹ کے سالیوشن سے تیار ہوتی ہیں

## نوع پنجم

پانی کا حل - اسمیں دوائی بقدر ایک حصہ کے ۹ جزو
آب کشیدہ میں شامل کیا جاتا ہے - ڈرگ پاور یعنی دوائی کی
طاقت کی قدر $\frac{1}{10}$ ہوتی ہے -

اسکا سینٹیسیمل اور ڈسیمل طریقہ طاقت بڑھانے کا نوعِ چہارم
کیطرح ہے کیونکہ ڈرگ پاور وہی ہے ( البتہ ×2 اور 2 کشید کردہ پانی میں بناؤ
اور ×3 ڈائلوٹ الکوہل میں)

## نوع ششم پانی کا حل $\frac{1}{100}$

یہ ایک حصہ دوائی میں ۹۹ جزو کشید کردہ پانی کے ملانے سے
تیار کیجاتی ہے - ڈرگ پاور یعنی دوائی کی طاقت کی مقدار $\frac{1}{100}$ ہے -

سینٹیسیمل - چونکہ دوائی کی طاقت کی مقدار آگے ہی $\frac{1}{100}$ ہے
اس لئے یہ ٹنکچر 1c کے برابر ہے البتہ اس کا ایک منم ہمراہ ۹۹ منم ...
الکوہل کے 2c اور اسیطرح 2c سے 3c وغیرہ درجے تیار ہوتے ہیں
ڈیسیمل - یہ برابر 2× کے ہے - اور پھر اس سے ایک منم لیکر
۹ منم الکوہل کیساتھ ملانے سے 3× علیٰ ہٰذالقیاس بناتے جاؤ -

## نوع ہفتم - الکوہلک حل

ایک حصہ دوائی کو ۹ جزو الکوہل میں حل کرکے حاصل کیجاتی ہے
ڈرگ پاور یعنی دوائی کی طاقت = $\frac{1}{10}$
اس کی پوٹینسی الیشن مطابق نوع چہارم کے تیار کیجاتی ہیں -

## نوع ہشتم الکوہلک حل

ایک حصہ دوائی - ۹۹ جزو الکوہل .. حل کرکے حاصل کیجاتی ہے
طاقت دوائی کی .......... $\frac{1}{100}$
اسکی پوٹینسی الیشن بمطابق نوع ششم کے الکوہل کیساتھ تیار کیجاتی ہے -

# نوع نہم ۹

## ٹرٹوریشن خشک کروڈ ڈرگ سے کیسے تیار کیجاتی ہے

خالص ادویات بہت کم ہومیوپیتھک اطبا کو استعمال کی ضرورت پڑتی ہے اور کروڈ ڈرگ یعنی خالص خشک دوائی - تمام حالات میں ابتدا سمجھی جانی چاہیئے - جہاں سے دوائی کی طاقت گنی جاتی ہے -

سینٹیسیمل اور ڈیسیمل سکیل کی ٹرٹوریشن بنانے کا طریقہ صفحہ ۲۸ پر درج ہے - اس کے مطابق ایک حصّہ دوائی کو ۹۹ حصّے شوگر آف ملک کے ساتھ ملانے سے درجہ اوّل یعنی c ۱ کی دوائی تیار ہوتی ہے - اور اسیطرح c ۱ کا ایک حصّہ ۹۹ حصّے شوگر آف ملک میں ملانے سے 2c اور علیٰ ہٰذالقیاس 3c یا 4c وغیرہ

اگر اسکو مایہ صورت میں تبدیل کرنا ہو تو ایک گرین درجہ سوئم کی دوائی لیکر - ۵ منم آب کشید کردہ میں حل کیا جاوے اور پھر ۵۰ منم مزید الکوہل شامل کیا جاوے تو یہ درجہ چہارم کی طاقت

کی دوائی تیار ہو جاویگی - اس کا ایک منم ۹۹ منم الکوہل کے ساتھ ملانے سے حسب قاعدہ ۵ درجہ کی اور علیٰ ہٰذالقیاس ۶ وغیرہ ۔

اگر ایک حصّہ دوائی میں ۹ حصّے شوگر آف ملک ملا کر حسب قاعدہ صفحہ ۲۸ تیار کیا جاوے تو ۱× اور ایک جزو ۱× کو ۹ جزو شوگر آف ملک میں ملایا جاوے تو ۲× اور اسیطرح مزید درجات تیار ہوتے ہیں - اگر اسکو مایہ صورتمیں تبدیل کرنا منظور ہو تو ایک گرین ۶× سے لیکر ۵۰ منم آب کشید کردہ میں تحلیل کرو بعدہ ۵۰ منم الکوہل ملاؤ اور یہ دوائی ۸× تیار ہو جاویگی - اب اس سے حسب دستور ایک منم لیکر ۹ منم الکوہل ملا کر ۹× اور علیٰ ہٰذالقیاس ۱۰× وغیرہ تیار کرتے ہیں -

---

## نوع دہم

### سائل اشیائے سفوف کیحالت میں یعنی ٹرٹوریشن کی صورتمیں دوائی تیار کرنے کا طریقہ

سینٹیسیمل سکیل - ایک منم دوائی کو ۹۹ گرین شوگر آف ملک کے

ساتھ تیار کریں تو c ا تیار ہوگی اور c ا سے ایک حصّہ دوائی کو
۹۹ جزو شوگر آف ملک کیساتھ ملانے سے c 2 تیار ہوجاویگی اور
اسیطرح تمام آئندہ طاقت کی دوائی اپنے سے پہلے طاقت کی دوائی
سے ایک حصّہ لیکر ۹۹ حصّے شوگر آف ملک ملاکر بنانے سے تیار
ہوجاتی ہے پھر اگر مایہ صورت دینی چاہیں تو c 3 کا ایک گرین لیکر
۵۰ منم آب کشید کردہ میں حل کریں اور ۵۰ منم زائد الکوہل کے
شامل کریں یہ c 4 ہوجاویگی اور حسب قاعدہ c 4 کا ایک قطرہ
۹۹ قطرے ڈائیلوٹ الکوہل سے ملاکر c 5 وعلیٰ ہذالقیاس۔

ڈیسیمل سکیل - ایک منم دوائی کو ۹ گرین شوگر آف ملک
کے ساتھ حسب قاعدہ ملانے سے ×1 اور اس سے ایک حصّہ لیکر
۹ حصّہ شوگر آف ملک کے ساتھ ملانے سے ×2 ٹرٹوریشن اور علیٰ
ہذالقیاس دوسرے درجے۔
پھر اگر مایہ حالت تبدیل کرنی ہو تو ایک گرین ×6 ٹرٹوریشن لیکر
۵۰ منم آب کشید کردہ میں ملاکر ۵۰ منم زائد الکوہل شامل کیے تو
×8 ڈائیلوشن ہوگا - اس سے حسب طریقہ ×9 و ×10 وغیرہ

ایک قطرہ پہلے درجے کو ۹ قطرے ڈائیلوٹ الکوہل سے ملا کر بنا سکتے ہیں۔

## نوع یازدہم ۱۱

### ٹرٹوریشن جو تازہ نباتات اور حیوانات سے تیار کیا جاوے

اس قسم کی کم درجہ کی سفوف محفوظ نہیں کیجاتی۔ تازہ نباتات یا حیوانات کو فتہ کرکے باریک سفوف کی شکل میں لائے جاتے ہیں اور مفصلہ ذیل مقدار کے ساتھ اسکی طاقت کو بڑھایا جاتا ہے۔

سینٹیسیمل۔ ۲ حصہ دوائی اور ۹۹ حصے شوگر آف ملک بمطابق قاعدہ ملائیں تو ۱c اور پھر اس سے ایک حصہ دوائی اور ۹۹ حصے شوگر آف ملک ملائیں تو ۲c علیٰ ہذالقیاس زیادہ درجوں کا حساب ہے۔

اگر مایہ حالت میں تبدیل کرنا چاہیں تو ۳c میں سے ایک گرین لیکر ۵۰ منم آب کشید کردہ میں حل کریں اور پھر ۵۰ منم الکوہل ملاویں تو ۴c ہو جاویگا۔ پھر اس سے حسب قاعدہ بالا ۵c و ۶c و ۷c

ہو سکتی ہے۔

ڈیسیمل سکیل - دو حصّہ دوائی اور ۹ حصّے شوگر آف ملک بمطابق قاعدہ ملائیں تو × ۱ اور اس سے ایک حصّہ دوائی لیکر ۹ حصّے شوگر آف ملک بمطابق قاعدہ ملا کر × 2 اور علیٰ ہذالقیاس اگر اس کو مایہ حالت میں تبدیل کرنا چاہیں تو × 6 طاقت کی دوائی ایک گرین کو ۵۰ منم آب کشید کردہ میں حل کریں اور پھر ۵۰ منم الکوہل شامل کریں تو × 8 حاصل ہو جاتا ہے اس سے × ۹ اور ×۱۰ حسب ترکیب بالا بناتے جاویں۔

## حدِ نقبہ پنجم

مدر ٹنکچر کو ظاہر کرنے کے لئے ϴ استعمال کیا جاتا ہے۔

مایہ حالتمیں مختلف درجوں کی دوائی جسکو ڈائلیوشن کہتے ہیں صرف . . . Dil (Dilution) لکھتے ہیں اور ٹرٹوریشن کو Trit + سینٹیسمل کو سادہ ہندسوں کے ساتھ C کا حرف اور ڈیسیمل کو × کا حرف زائد کر کے ظاہر کیا جاتا ہے۔

# حدیقہ ششم

## ادویات کیسے استعمال کرائی جاتی ہیں؟

ٹنکچر۔ کشید کردہ پانی۔ شوگرآف ملک یا حبوب یا اقراص کے ذریعہ ٹرٹوریشن جیسی کی ویسی یا شوگرآف ملک کے ساتھ ۲ گھنٹے تک ملاکر الکوہل سے ٹکیہ بنائیں۔

پانی میں ٹنکچر اسطرح استعمال کرایا جاتا ہے کہ نئی صاف شیشی میں ضرورت کے مطابق دوائی کے قطرات ڈالکر ہر قطرے کیلئے ایک یا دو یا چار ڈرام کشید کردہ پانی ڈالدیں۔ اگر کشید کردہ نہ ہو تو جوش دیکر ٹھنڈا کرلیں۔

اگر شوگرآف ملک میں تیار کرنا ہو تو صرف خالص الکوہل سے تیار کردہ دوائی استعمال کریں اور مناسب مقدار شوگرآف ملک مثلاً ایک یا دو یا چار رتی لیکر اسمیں دوائی کے قطرے ڈالدیں اور خوب ملاکر پڑیہ باندھ دیں۔

۹ ٹنکچر ٹرٹوریشن بھی استعمال ہوتی ہے مثلاً ایک جزو مدر ٹنکچر شوگر آف ملک ۹ جزو کے ساتھ ایک گھنٹہ رگڑ کر خشک کریں اسکو ۱× ٹنکچر ٹرٹوریشن کہتے ہیں - اس سے ×۲ حسب قواعد بطور ٹرٹوریشن تیار کریں -

بوڑھا اور جوان پوری خوراک

۱۴ سالہ لڑکا اور بڑا بچہ تقریباً $\frac{2}{3}$

بالکل بچہ یا کمزور بڑا بچہ $\frac{1}{2}$ حصّہ

شیرخوار بچے کے لئے $\frac{1}{4}$

یاد رکھیں کہ جہاں تک ممکن ہو بچوں کو پوڈر یا مایہ صورت میں دیں - اگر حبوب یا اقراص ہو تو توڑلیں - جہاں نصف خوراک دینی ہو تو گولی توڑ کر آدھی دیویں -

بعض اثرات بیرونی - ادویات کی قابلیت کو نابود یا کمزور کردیتی ہیں - مثلاً نیم خفتگی کیحالت - غصّہ و غم یا دیگر عوارض نفسانی کا اثر - تمباکو کے استعمال کے پہلے یا مابعد - خوشبودار چیز کے چبانے یا نگلنے یا استعمال کرنے سے پہلے یا بعد -

اگر بچہ والدہ کے اثر سے بیمار ہے تو اسکی والدہ یا دُودھ دینے والی کا بھی علاج کرنا چاہیئے۔

نیز عمر - تذکیر و تانیث - عادات - مرض کی حالت - مریض کی جسمانی روحانی اور مزاجی حالت اور قوت - اخراج مواد - آب وہوا - ملکی اور پیشہ کے اثرات - موسم - وقت - دماغی اور جسمانی قوائے - کتنی دفعہ استعمال کیجانی چاہیئے - مرکبات ہومیوپیتھک میں نہیں دیئے جاتے - عموماً ایک سے زیادہ دوائی بھی استعمال نہیں کیجاتی - بار بار دوائی نہیں دیجاتی - چونکہ اثر روحانی ہوتا ہے اس لیئے عوارضاتِ نفسانی سے مریض کو محفوظ رکھنا چاہیئے

# حدیقہ ہفتم

## اکسٹرنل ایپلیکیشن یعنی خارجی استعمال کی ادویات

پیشتر ازیں کہ خارجی استعمال والی ادویات کا ذکر کیا جاوے۔ یہ ضروری معلوم ہوتا ہی کہ ان کے اجزا کے متعلق کچھ بیان کیا جاوے

(۱) روغن زیتون (۲) روغن بادام (۳) گل روغن (۴) گلیسرین

(۵) ویزلین (۶) ویل کے سر کا تیل (۷) سریش ماہی (۸) چربی کا صابون (۹) روغن زیتون کا تیار کردہ صابون۔

صابون جو روغن زیت اور پوٹیش سے تیار ہوتا ہے۔ مرہم سفید اور نشاستہ۔

جو ادویات خارجی طور پر استعمال ہوتی ہیں وہ عموماً یہ ہیں:۔

گلیسر ولز ۔لینیمنٹ ۔آئنٹمنٹ ۔سیریٹ ۔لوشن ۔اوپوڈیلڈوکو انجیکشن ۔پلاسٹر ۔پلٹس ۔آئیل

(۱) گلیسر ولز ۔ یہ مدر ٹنکچر دوائی کی آمیزش گلیسرین کیساتھ کرنے سے تیار کیے جاتے ہیں۔ اور آسانی سے بطور مرہم ۔ یا پانی میں حل کر کے بطور لوشن یا پچکاری کرنے کے کام آسکتے ہیں۔ یا الکوہل کے ساتھ ملا کر طلا و ضماد کا کام دیتے ہیں۔ مقدار حسب ذیل ہوتی ہے

مدر ٹنکچر ۱ ..... اجزو

گلیسرین ...... ۴ جزو

لیکن نشاستہ کی گلیسر ول اسطرح تیار ہوتی ہے۔

سٹارچ یعنی نشاستہ ... اجزو

گلیسرین .... ۸ جزو

خوب ملاؤ اور 240°F حرارت دو اور ایسا ملاؤ کہ نشاشتہ کے ذرات ملکر ایک فالودہ کیطرح کالعاب بناویں

## طلا

جو ملنے یا طلا کرنے کے کام آتے ہیں۔

مدر ٹنکچر ... ایک جزو
صابون کا حل کردہ لیپ یا روغن زیتون .. نو جزو

## سیپونس کمپوزیٹم

عام صابون ........ ۳ جزو
کمفر ........ ۱ جزو
الکوہل ........ ۱۶ جزو
روغن مرزنجوش ........ ۱/۸ حصّہ
روغن گل ........ ۱/۸ حصّہ

پہلے صابون کو الکوہل میں جسکو پانی کی گرمی سے گرم کیا ہو حل کریں تب کمفر اور تیل ملا دیویں۔

## "مرہم"

آئنٹمنٹ - نرم مرہم کو کہتے ہیں اور سیریٹ سخت کو۔

دوائی والی مرہمیں اسطرح تیار کیجاتی ہیں کہ یا تو مناسب مقدار مدر ٹنکچر سادہ مرہم میں ملاکر سلیب پر ملائی جاتی ہے یا جب ابھی گرم ہی ہو تو ملائی جاتی ہے۔ ملانیکی نسبت مختلف ہوتی ہے۔ ایک حصّہ دوائی ۱۰ حصّہ مرہم سے لیکر ایک حصّہ دوائی اور ۴۰ حصہ مرہم تک نسبت ہو سکتی ہے۔ تفصیل سادہ مرہم

(۱) ویزلین (۲) گلیسرول آف سٹارچ (۳) آئنٹمنٹ آف سپرمیسٹی یعنی مچھلی کے سر کا تیل۔ اور آخر الذکر مرہم کے تیار کرنے کا طریقہ یہ ہے۔

وہیل مچھلی کا تیل .......... ۵ جزو

موم سفید .......... ۲ جزو

روغن بادام . . . . . . . ۱۶ جزو

معمولی حرارت پر ملاؤ اور جب تک ٹھنڈی نہ ہو ہلاتے رہو۔

## سادہ سیریٹ یا سادہ مرہم سخت کا نسخہ

روغن مچھلی . . . . . . . . . ۳ جزو

موم سفید . . . . . . . . ۶ جزو

روغن زیتون . . . . . . . . ۱۴ جزو

روغن مچھلی اور موم کو آب گرم پر پگھلائیں اور تیل ڈالکر خوب ہلائیں اور سرد ہونے سے پہلے دوائی مطلوبہ کی ٹنکچر شامل کر دیویں اور تیزی سے حل کریں

## سلفر کی مرہم کا نسخہ یہ ہے

سلفر . . . . . . . . . ایک جزو

گلیسرین . . . . . . . . ایک جزو

سادہ مرہم . . . . . . . . ۱۴ جزو

لیکن گریفائیٹس سیریٹ کیحالت میں سیریٹ اور دوائی کی نسبت ایک اور چالیس کی ہونی چاہئے۔

## لوشن تیار کرنیکا طریقہ یہ ہے

(۱) آبِ کشید کردہ ۹ جزو کو ایک جزو دوائی میں یا ایک جزو دوائی کو ۹۹ جزو آب کشید کردہ میں شامل کریں

(۲) کسی دوائی کی گلیسرول میں ۴ جزو سے لیکر ۹ جزو آبِ کشید کردہ ملا دیں

(۳) یا ۹۹ حصّے ڈائلوٹ الکوہل کو ایک حصہ دوائی میں ملا کر اڑ جانے والا لوشن بنا دیں۔

### اوپوپل ڈاکیز

یہ ایک قسم کے نیم خشک لنیمنٹ یعنی مرہم ہوتے ہیں نسخہ یہ ہے:

سفید کرڈ سوپ[1] . . . . . . . . ۴ حصّہ

آبِ کشید کردہ . . . . . . . . . ۹ حصّہ

الکوہل . . . . . . . . . . ۱۵ جزو

اور دوائی مطلوبہ . . . . . . . . ۳½ جزو

صابون کو آبِ کشید کردہ میں معمولی حرارت پر حل کریں حتیٰ کہ شفاف

[1] یہ سوڈا اور صاف کردہ چربی سے بنایا جاتا ہے۔

